کی ہیں۔

اسلاف امت نے اپنے کردار وعمل سے وقت کی قدر و قیمت کر کے عملی طور پر ہمارے لئے جو اسوہ اور نمونہ چھوڑا ہے وہ تاریخ کا ناقابل فراموش واقعہ ہے۔

وقت کی قدر و قیمت جاننے اور پہچاننے والے کبھی نہیں مرتے اور اس سلسلہ میں کسی مذہب یا کسی طبقہ کی کوئی قید نہیں ہے، چنانچہ اگر آپ تحقیق کی کسوٹی پر اس سلسلہ میں کوئی کام کرنا چاہیں تو ہر طبقہ اور ہر فرقہ سے ایسے لوگوں کی طویل فہرست مل جائے گی جنہوں نے کم وقت میں زیادہ کام کر کے اپنے پیش روؤں کیلئے کام کرنے کی جہتیں اور سمتیں متعین کر دی ہیں۔

## گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں:

ہم لوگوں کو وقت پر خصوصی توجہ مبذول کرنے کی ہمیشہ نصیحت فرماتے تھے اور کہتے رہتے تھے کہ اگر دولت کھو جائے تو محنت سے حاصل ہو جائے گی، پڑھ لکھ کر بھول گئے ہو تو مطالعہ اور اساتذہ کے پاس بیٹھنے سے دوبارہ مل سکتا ہے، صحت اور قویٰ اگر کمزور ہو گئے ہوں تو اچھے ڈاکٹروں اور معالجوں سے رابطہ کرو، صحت دوبارہ واپس آجائے گی لیکن وقت کی واپسی کبھی بھی ممکن نہیں ہے۔

من نمی گویم زیاں کن یا بفکر سود باش
اے زفرصت بے خبر در ہرچہ باشی زود باش



## وقت میں بے برکتی:

کبھی کبھی بڑی حسرت کے ساتھ فرماتے کہ وقت بڑی تیزی کے ساتھ گزرتا جارہا ہے، ہر آنے والا وقت جانے والے وقت کے حساب سے بے برکت ثابت ہو رہا ہے جو قرب قیامت کی علامت ہے کیونکہ حدیث شریف میں ہے کہ قیامت سے پہلے وقت میں بے برکتی پیدا ہو جائے گی۔ **لاتقوم الساعة حتى يتقارب الزمان فتكون السنة كاالشهر ويكون الشهر كالجمعة وتكون الجمعة كاليوم ويكون اليوم كالساعة وتكون الساعة كاحتراق السعفة الخوصة۔**

قیامت قائم ہونے سے پہلے زمانہ قریب آجائے گا اور سال مہینے کی برابر، مہینہ ہفتہ کی طرح، ہفتہ ایک دن کی طرح، دن ایک گھنٹہ کی طرح اور گھنٹہ ایک آگ کے شعلہ کی طرح تیزی گزرنے والا ہوگا۔

بخاری شریف میں ایک حدیث اسی موضوع پر ہے کہ **لاتقوم الساعة حتى يقبض العلم وتكثر الزلازل ويتقارب الزمان۔** قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب علم نہ اٹھالیا جائے، زلزلے بکثرت نہ آنے لگیں اور زمانہ قریب نہ آجائے۔

آج دیکھ لو لوگ فضول اور لغو باتوں میں قیمتی وقت ضائع کر دیتے ہیں، مسلمان قوم سب سے زیادہ وقت ضائع کر رہی ہے، دنیا میں یہودی

اورعیسائی دونوں قومیں اپنے وقت کو ہمہ وقت ملحوظ رکھتی ہیں، یہی وجہ ہے کہ یہ دونوں خوب خوب قومیں ترقی کرتی نظر آتی ہیں۔

## مصروف زندگیاں:

کتابوں میں پڑھتا تھا کہ ہمارے بزرگ علماء کی زندگیاں اتنی مصروف ہوا کرتی تھیں کہ انہیں کھانے پینے کا ہوش نہیں رہتا تھا، حضرت امام بخاریؒ کے بارے میں مشہور ہے کہ آپ نے چالیس سال تک عشا کے وضو سے فجر کی نماز ادا فرمائی تھی، حضرت مدنیؒ چوبیس گھنٹوں میں صرف تین گھنٹے ہی سوتے تھے، حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی مصروف ترین حیات مبارکہ سے سبھی واقف ہیں، ہمارے بزرگوں نے وقت کی قدر و قیمت کس انداز میں فرمائی ہے علماء نے محض اسی موضوع پر کتابیں تصنیف فرمائی ہیں جن میں ان واقعات کو یکجا کر کے نئی نسل کو تضییع اوقات سے بچانے کی کوشش کی گئی ہے۔

## ہر وقت کی ایک ہی دھن:

راقم الحروف اپنی سعادت اورنیک بختی ہی سمجھتا ہے کہ اس نے حضرت مولانا علامہ محمد عثمان غنی جیسے صاحب علم ومعرفت بزرگ اور مخلص ومشفق استاذ گرامی قدر عطا فرمایا جن کی زندگی کا مشن ہی دین اور خدمت دین تھا، نہ بناوٹ، نہ ریاکاری، نہ تکلف نہ تصنع، نہ کھانے پینے میں



اضاعت وقت، نہ سونے اورآرام کرنے کا فکر، نہ ٹہلنے کی فرصت نہ دوستوں سے علیک سلیک کا موقع، نہ مجلسی زندگی نہ ذہنی تعب وتکان کو دور کرنے کی کوشش۔ بس پڑھنے پڑھانے اور لکھنے کی ہر وقت دُھن اورفکر، سچائی یہ ہے کہ راقم السطور نے علامہ صاحب جیسا مصروف ترین عالم نہیں دیکھا۔

## کامیابی کا راز:

یہی علامہ صاحب کی کامیابی کا راز ہے کہ انہوں نے وقت کی قدر کی تو وقت نے آپ کی قدر کی، کسی حکیم ودانا کا قول ہے کہ کامیابی کسی تھوڑے وقت یا پے درپے کام کرنے پر موقوف نہیں بلکہ وقت کی مناسب تقسیم پر ہی منحصر ہے، حضرت علامہ صاحبؒ کا چونکہ ایک نظام تھا، کھانا کس وقت کھانا ہے، نماز کس وقت پڑھنی ہے، تصنیف کے لئے کون سا وقت ہے، آپ کے اسی نظام الاوقات نے ایک طرف تو وقت میں برکت پیدا ہوئی تو دوسری طرف کام میں تیزی آئی اور معاشرہ میں حضرت علامہ صاحب کی عظمت وعزت اور مقبولیت ومعقولیت میں اضافہ ہوا۔

## معمولات:

صبح فجر سے کافی پہلے اٹھنا اور تہجد کی نماز کے بعد نصر الباری کی تصنیف میں مصروف ہوجانا، نماز فجر تک اس مبارک مشغلہ کے بعد فجر کی ادائیگی، پھر اوراد وظائف اور مختصر ناشتہ کے بعد بخاری شریف کے درس کی تیاری ومطالعہ، خالی

گھنٹوں میں اگلے اسباق کی تیاری ، دوپہر کو کھانا اور پھر نصر الباری کا کام شروع ،مختصر وقت کیلئے قیلولہ، پھر نماز ظہر اور نماز کے بعد پھر وہی نماز عصر تک تدریسی شغل،عصر کے بعد سے مغرب تک نصر الباری کی ترتیب،مغرب کے بعد پھر نصر الباری اور عشاء کے بعد بخاری یا مسلم کا درس جو عموماً رات گیارہ بجے تک جاری رہتا، پھر مختصر کھانا اور کھانا کھانے کے فوراً بعد نصر الباری کا مشغلہ جو تہجد کچھ پہلے تک جاری رہتا، پھر آرام کے لئے اسی مسند پر لیٹ جاتے جس پر بیٹھ کر نصر الباری وغیرہ تصنیف فرماتے تھے۔کل ملا کر آپ اپنے استاذ ومرشد اول حضرت شیخ الاسلام کے نقش قدم پر چلتے ہوئے دو یا تین گھنٹوں سے زیادہ آرام نہ فرماتے تھے۔

علامہ صاحبؒ کی پوری کوشش ہوتی تھی کہ طلبہ کو جو بھی سبق پڑھایا جائے وہ انھیں پورے طور پر سمجھ میں آجائے ، نہ تو اتنی لمبی تقریر فرماتے تھے کہ اکتاہٹ طاری ہوجائے نہ ہی اتنی مختصر کرتے تھے کہ تشنگی کا احساس دامن گیر ہوجائے۔

''درایۃ الادب'' کے نام سے ''ہدایۃ الادب'' نامی کتاب کی شرح بھی لکھی تھی جو بنگلہ دیش کی راجدھانی ڈھاکہ سے شائع ہوکر نایاب ہوچکی ہے۔

بہر حال علامہ صاحب مختلف النوع خوبیوں کے مالک تھے،آپ اپنی بیماری،ضعف ونقاہت، پیروں سے معذوری کے باوجود گرجدار آواز اور رعب دار لہجے میں اسباق پڑھاتے تھے،آپ کی تقریر اور درس سے



اندازہ لگانا مشکل تھا کہ آپ طویل مدت سے مختلف بیماریوں کا شکار ہیں،کبھی کبھی بے تکلفی کے ساتھ فرماتے تھے کہ لگتا ہے اب بڑھا آگیا ہے،کمزوری محسوس کرنے لگا ہوں۔ صبر وعزیمت کے پیکر،عزم وحوصلہ کے کوہِ گراں، استقامت وپامردی کے شاہین صفت انسان،حق گوئی اور بے باکی کی تصویر مجسم،علم وروحانیت کے بے آب وگیاہ سمندر،تواضع وخاکساری اور عجز ونیازمندی کا بے مثال نمونہ تھے۔

حقیقت یہ ہے کہ آپ کی علمی امنگوں، دینی آرزؤں،تصنیفی مشاغل اور روحانی سلسلہ کو تاب وتواں کرنے اور نیا عزم وحوصلہ اور نئی اسپرٹ واسپیڈ پیدا کرنے والی ذات گرامی آپ کے استاذ شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ سے تلمذ اور خوشہ چینی کا فیض تھا،آپ اپنے والدین کی دعاؤں سے پورے طور پر مالامال رہے کیونکہ آپ نے طبعی عمر سے زیادہ عمر پائی جو والدین کی دعاؤں کا طفیل ہوتا ہے،اسی طرح آپ اپنے اساتذہ کی مستجاب دعاؤں سے بھی مالامال رہے کیونکہ آپ کے علم میں برکت،قلم میں پختگی،تصنیفات وتالیفات کی مقبولیت اور عوام وخواص میں آپ کی محبوبیت اساتذہ کی دعاؤں ہی کے طفیل میں ممکن ہے۔

بیماریاں گناہوں کو دھلتی ہیں تو بیماریوں پر صبر حسنات میں اضافہ کا باعث ہوتا ہے سو الحمدللہ علامہ صاحبؒ اتنے دن بیمار رہے جتنے دن اللہ کو منظور تھا اور پھر ہمارے درمیان سے چلے گئے کیونکہ دنیا میں ان کا کام

اورسانسیں پوری ہوچکی تھیں۔اس لئے میں آپ کی رحلت پراتنا ضرور کہوں گا کہ آپ کے علمی وتصنیفی کارناموں اورشاگردان رشید کی اتنی بڑی تعداد ہے جوان شاء اللہ صدقہ جاریہ کے طور پرآپ کی ترقی درجات کاباعث بنی رہے گی۔

۱۳؍جنوری ۲۰۱۱ء مطابق ۸؍صفرالمظفر ۱۴۳۲ھ کی رات چار بجے موبائل کی چیخ سن کر بیدار ہوااور جب کان لگایا توحضرت صاحبؒ کے خلیفہ ومجاز جناب مفتی محمودعالم مظاہری کوکلمات ترجیع پڑھتے سن کردل کی دھڑکنیں تیز ہوگئیں، مفتی صاحب نے رقت آمیز آواز میں یہ خبرکلفت اثرسنائی کہ ابھی ابھی حضرت علامہ صاحب شکشم ہوسپٹل میں انتقال فرماگئے۔**اناللہ واناالیہ راجعون**

موت تو بہرحال سبھی کو آنی ہے لیکن علامہ صاحب کی موت اس معنی کرہمارے لئے نہایت ہی المناک تھی کہ اِس وقت مظاہرعلوم میں آپ میرے اساتذہ میں سب سے بڑے اورسب سے قابل احترام تھے۔موت سے کسی کورستگاری نہیں نہ ہی راہ فرار ممکن ہے۔

قوی شدیم چہ شد ناتواں شدیم چہ شد
چنیں شدیم چہ شد یا چناں شدیم چوں شد
بہیچ گونہ دریں گلستاں قرارے نیست
تو بہار شدی چہ شد ما خزاں شدیم چہ شد



علامہ محمدعثمان غنیؒ علوم واعمال میں بھی قابل رشک تھے اورروحانی وعرفانی کمالات میں بھی بلندتر لیکن میری نظروں میں آپ کاایک وصف سب سے نمایاں اورفزوں تر ہے کہ اتنے بڑے عالم ومحدث کے عموماً کچھ نہ کچھ براچاہنے والے مخالفین اورترقی دیکھ کرسیخ کباب ہونے والے حاسدین ضرورہوتے ہیں لیکن حضرت علامہ صاحبؒ کا کوئی مخالف الحمدللہ میری نظروں میں نہیں ہے، امید ہے کہ جس طرح آپ عندالناس مقبول تھے اسی طرح عنداللہ بھی محبوب ہوں گے۔

ہمارے استاذ محترم حضرت اقدس مولاناعلامہ محمدعثمان غنیؒ کو یہ توفیق ایزدی وقت کی قدروقیمت کاوافرحصہ خزانۂ خداوندی سے ملاتھا، آپ اپنی زندگی کاایک ایک لمحہ دین اورعلم دین کے لئے صرف کرنے کانیک جذبہ رکھتے تھے۔

مظاہرعلوم (وقف) سہارنپور میں حضرت علامہ صاحبؒ کی آمد ۱۴۰۹ھ سے پہلے کی مصروفیات کاتفصیلی علم راقم السطور کونہیں ہے ،حضرت مولانا عبدالاحدتاراپوریؒ جوآپ کی اس وقت کی علمی مصروفیات کے شاہداورمشاہد تھے افسوس کہ علامہ صاحب سے پہلے ہی دارفانی سے کوچ فرماگئے۔لیکن مظاہرعلوم میں آمد کے بعدحضرت علامہ صاحبؒ سے جن خوش قسمت افراد کوآپ کے سامنے زانوے تلمذ طے کرنے کاموقع ملاان میں ایک ادنی نام راقم السطور کابھی ہے۔

آپ اپنی شبانہ روز مصروفیات اور تصنیفی وتالیفی مشاغل، تدریسی وتحقیقی امور ہر میدان میں وقت کو بطور خاص ملحوظ رکھتے تھے۔ اکل وشرب، نماز و عبادت، آرام واستراحت ہر چیز کے لئے آپ کا نظام الاوقات مرتب اور متعین تھا۔

## کتابوں کی خریداری کا شوق:

آپ کے پاس کتابوں کا بڑا ذخیرہ تھا اور تمام کتابیں آپ کی ذاتی تھیں، اس سلسلہ میں آپ خود فرمایا کرتے تھے کہ مدرسہ سے کوئی کتاب اگر لی جائے تو ہر سال اس کو جمع کرنا اور نکالنا، یا اس کا از سر نو اندراج کرانا مستقل سر دردی ہے اس لئے میں نے اپنی ذاتی کتابیں خرید لی ہیں، میں نے پوچھا کہ حضرت آپ کا مشاہرہ اتنا نہیں ہے کہ آپ آئے دن اتنی مہنگی کتابیں خریدتے رہیں؟ مسکرا کر فرمایا کہ اللہ بڑا کارساز ہے۔

## ہمہ جہت شخصیت:

آپ کے پاس مہمانوں کی آمد و رفت بھی ہوتی تھی، ان سے گفتگو بھی فرماتے تھے، طلبہ کا رجوع بھی بہت تھا، مدرسہ کے عملہ میں سے کچھ نہ کچھ افراد برابر آپ کی خدمت میں پہنچتے تھے، اصلاحی اور روحانی سلسلہ بھی جاری تھا، کئی کئی گھنٹے کتابوں کی تدریس بھی متعلق تھی، نمازوں



اوراذکار مسنونہ کے بعد جو وقت تھا اس میں کوئی نہ کوئی تحقیقی کتاب یا شرح تحریر فرماتے تھے، کبھی بخاری شریف کی شرح نصر الباری زیر ترتیب ہے تو کبھی مشکوٰۃ شریف کی شرح نصر الحیات پر قلم رواں دواں ہے، کبھی جلالین شریف کی شرح فیض الامامین زیر ترتیب ہے تو کبھی مسلم شریف کا خلاصہ نصر المنعم مرتب فرما رہے ہیں۔

ان تاریخی کارناموں کے علاوہ علماء اور طلبہ اپنی تصنیفات پر تقریظات بھی لکھوا رہے ہیں، کوئی دعائیہ کلمات کیلئے عرض رسا ہے، کوئی اپنے ادارہ کیلئے تصدیق اور توثیق کا خواہاں ہے اور آپ سب کی حاجتیں پوری کر کے خوشی بھی محسوس فرما رہے ہیں اور یہ احساس بھی جا گزیں ہے کہ جلد از جلد ان کاموں سے فرصت مل جائے تا کہ اپنا محبوب اور پسندیدہ علمی وتصنیفی مشغلہ جاری رکھا جا سکے۔

یہاں بطور تحدیث نعمت عرض کر رہا ہوں کہ حضرتؒ اپنی عدیم الفرصتی کی وجہ سے تصدیقات وتقریظات لکھنے کے لئے احقر کو حکم صادر فرماتے تھے، احقر حضرت کے مزاج ومذاق کے مطابق تصدیق یا تقریظ لکھ کر خدمت اقدس میں پیش کرتا اور حضرت اپنے دستخطوں سے تصدیق جاری فرماتے۔ یہ حضرتؒ کی احقر پر غایت شفقت وعنایت تھی کہ آپ میری تحریر پر اعتماد فرماتے تھے۔

## کفایت شعاری

آپ کا لباس ، بود و باش ، رہن سہن، کھانا پینا سب کچھ سادگی سے عبارت تھا، بناوٹ اور تکلف نہ تو خود کے لئے پسند تھا نہ ہی اپنے شاگردوں کے لئے پسند فرماتے تھے،آپ کا حجرہ بھی نہایت سادہ تھا، نہ تو ٹھاٹ باٹ کی چھلکیاں تھیں نہ بستر وفرش دلکش ومعیاری، وہ تپائی جو آپ کے زیر استعمال تھی اور جس پر نصر الباری، امامین، نصر المنعم، نصر الحیاۃ جیسی درجنوں کتابیں تالیف فرمائیں وہ بھی نہایت سادہ تھی، داہنی طرف کتابوں کی گول الماری تھی جو چاروں طرف گھوم جاتی تھی، سامنے ڈیسک تھا جس پر بجلی کا لیمپ اور نصر الباری کے زیر ترتیب اوراق رکھے رہتے تھے، ڈیسک کے نیچے آپ کا پان دان رکھا رہتا تھا، پیچھے کی طرف ایک سادہ سی تپائی پر دواؤں اور بسکٹ کے ڈبے ، روزمرہ کی ضروریات کا سامان، اس سے متصل آہنی الماری میں ترتیب سے رکھی ہوئی کتابیں، سامنے دیوار سے متصل ایک اور آہنی الماری میں کتابیں ، وسط میں باقیماندہ مختصر جگہ آمد ورفت کے لئے بھی اور خدام ومتعلقین کے لئے بیٹھنے کا کام بھی کرتی تھی، طلبہ پڑھنے آجاتے تو درسگاہ بھی بن جاتی ، نماز کے وقت ایک صف بچھادی جاتی اور اس طرح گویا وہ جگہ مسجد اور سجدہ گاہ بن جایا کرتی تھی، الغرض آپ کا حجرہ بیک وقت ذاتی کتب



خانہ بھی تھا، مطالعہ گاہ بھی، دار الترجمہ والتالیف بھی تھا، ذاتی مہمان خانہ بھی ،بعض جماعتوں کے لئے درسگاہ بھی تھا اور مسترشدین کے لئے خانقاہ وتربیت گاہ بھی۔

میں نے عرض کیا کہ حضرت علمی کاموں کے لئے ایک کشادہ حجرہ ناظم صاحب سے کہہ کر لے لیں، فرمایا کہ یہی حجرہ کافی ہے ، ہمارے حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ کا حجرہ بھی نہایت مختصر اور اتنا تنگ تھا کہ ذاتی امور نمٹانے میں بھی پریشانی محسوس ہوتی تھی۔ حضرت حاجی صاحبؒ اور حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے حجرے تو اس سے بھی تنگ اور مختصر تھے۔

مدرسہ کی لائٹ جانے یا رات کو وقت مقررہ پر جنریٹر بند ہو جانے کے بعد بھی موم بتی کی روشنی میں عموماً رات کے اکثر حصہ میں تصنیفی وتالیفی کام میں مصروف رہتے تھے ، احقر نے بارہا عرض کیا کہ حضرت انورٹر لگوا لیجئے ! فرمایا کہ انورٹر تو بہت مہنگا آتا ہوگا؟ عرض کیا کہ حضرت اس سے فائدے بھی بہت ہیں، روشنی اور پنکھے کی سہولت بھی حاصل رہے گی اور یہ احساس ہی نہ ہوگا کہ بجلی چلی گئی ہے، فرمایا کہ اس سے سستا کوئی اور سسٹم نہیں ہے؟ عرض کیا کہ اس سے سستا سسٹم یہ ہے کہ ایک متوسط بیٹری ، چارجر اور ٹیوب لائٹ لے لیں ، پوچھا کہ لائٹ جانے کے بعد یہ سسٹم کتنی دیر کام کرے گا، عرض کیا کہ اگر صرف لائٹ جلائی جائے تو چار پانچ گھنٹے اور پنکھا بھی چلایا جائے تو دو ڈھائی گھنٹے کام

کرے گا، فرمایا کہ یہی صحیح ہے، پنکھا نہیں چلاؤں گا، عرض کیا کہ گرمی سے
پریشانی محسوس ہوگی ،فرمایا کہ پریشانی کے بعدان شاء اللہ آسانی
ہوگی۔ چنانچہ احقر نے یہ سستا سسٹم لگوادیا، علامہ صاحب بہت دعائیں
دیتے رہے، جب بھی ملاقات ہوتی تو فرماتے کہ اب نصر الباری کے کام
میں زیادہ تیزی آگئی ہے اور امید ہے کہ اب یہ کام بعجلت تمام تکمیل کو پہنچے
گا، بعد میں احقر کے توسط سے زکریا بکڈپو دیوبند کے مالک نے علامہ
صاحبؒ کے حجرہ میں معیاری انورٹر لگوادیا تو حضرت بہت خوش ہوئے بجلی
جانے کے بعد جب بھی انورٹر کے استعمال کی نوبت آتی
تو بار بار زکریا بکڈپو کو دعائیں دیتے تھے۔

حضرتؒ کو نصر الباری کے بعد جلالین کی شرح ''فیض الامامین'' کی
تکمیل کی دھن سوار تھی، امامین کے علاوہ مشکوٰۃ شریف کی بھی آسان اور سہل
انداز میں نصر الباری کے طرز پر شرح لکھنے کا ارادہ تھا چنانچہ دونوں کتابوں
کی چند جلدیں الحمدللہ مکمل ہو کر شائع بھی ہوگئی تھیں لیکن تکمیل صرف
نصر الباری کے حصہ میں آئی۔

## زہد وقناعت:

حضرت علامہ صاحبؒ بیس سال سے زائد عرصہ تک مظاہر علوم وقف میں
شیخ الحدیث کے منصب عالی پر فائز رہے لیکن آپ اپنا ذاتی آشیانہ نہ



بنا سکے، نہ ہی مدرسہ کی طرف سے آپ کو مکان کی سہولت ملی، حالانکہ
اگر حضرتؒ چاہتے تو اپنے اثر ورسوخ کی بنا پر شہر سہارنپور میں شاندار
وپرشکوہ مکان بنوا سکتے تھے، لیکن خاکساری ومسکنت، توکل وقناعت،
زہد وخودداری کے باعث ایسا ممکن نہ ہوسکا، قناعت کو اپنی زندگی کا اوڑھنا
بچھونا بنایا تو توکل اور صبر ورضا کو گلے لگایا۔

اکم یدیک عن السوال فانما
قدرالحياة اقل من ان تساء لا

میں اپنی قناعت کی فضیلت کو اپنے ساتھ لپیٹے اور اس کو نامکمل بنا کر
اوڑھے رہتا ہوں۔

وبینی وبین المال شتان حرما
علی الغنی الابية والدھر

مجھ میں اور مال میں بہت بڑا فاصلہ ہے ،میرے خوددار نفس
اور زمانے نے مجھ کو دولت مندی سے محروم کردیا۔

## شہرت ومقبولیت:

عربی شاعر نے کہا ہے کہ

لیس الخمول معار
علی امرذی جلال

ایک بلند رتبہ شخص کیلئے گمنامی کوئی عار نہیں ہے۔

آپ عموماً تقریری پروگراموں میں تشریف نہ لے جاتے تھے کیونکہ اس سے آپ کے تحریری کاموں میں حرج ہوتا تھا،شہرت وناموری سے بھی دور بھاگتے تھے کیونکہ مریدین ومتعلقین کے بار بار آنے سے بھی آپ کے تحریری کام میں خلل ہوتا تھا پھر بھی دوآبہ کے علاوہ آپ ہندوستان اور ہندوستان سے باہر نیک نامی کے ساتھ شہرت ومقبولیت رکھتے تھے ،جس طرح جاہ سے آپ کونفرت تھی اسی طرح مال سے بھی رغبت ودلچسپی نہ تھی۔

## زکریا بکڈپو:

زکریا بکڈپو دیوبند جوحضرت علامہ صاحب کی کتابوں کاناشر ہے اس کے مالک نے علامہ صاحب کی سہولت اورآسانی کے لئے فل اسکیپ سائز کے صفحات ایسے انداز میں پرنٹ کرائے کہ اوپر بخاری شریف کی حدیث لکھی گئی اور نیچے اس کے ترجمہ وتشریح کے لئے جگہ چھوڑ دی گئی ،علامہ صاحبؒ نے مجھے وہ کاغذات دکھائے اورفرمایا کہ کمپیوٹرآنے سے کام کی رفتار میں بھی خاصی تیزی آ گئی ہے،میں نے نصرالباری کی کتاب المغازی جب کاتب سےلکھوائی تھی تواس اللہ کے بندے نے کافی عرصہ کتابت میں لگادیا تھااورجب کتابت مکمل ہوگئی تومیرے پاس اس کودینے کے لئے جورقم تھی وہ خرچ ہوگئی ،بڑی شرمندگی محسوس ہوئی کہ



اب کیاہوگا۔

اللہ تعالیٰ میرے محسن ومشفق حضرت مولانا عبدالاحدتاراپوریؒ، میرے مربی فقیہ الاسلام حضرت مولانامفتی مظفرحسینؒ، حضرت مولانا محمدالیاس سورتی مدظلہ اورمحترم مولاناعبدالرحمن گلاؤٹھی سبھی حضرات کوجزائے خیرعطافرمائے جنہوں نے نہ صرف اُس مشکل وقت میں میری مالی معاونت فرمائی بلکہ نصرالباری کی اشاعت کابنیادی ذریعہ بھی بنے۔

## بیماری:

بیمارتوکافی دنوں سے تھےلیکن انتقال سے پہلے ایک باررات میں اٹیک کاحملہ ہواتوفوری طورپرطلبہ وخدام نے سہارنپور کے ضلع اسپتال کے ایمرجنسی وارڈ میں داخل کرایا کچھ افاقہ نہ ہواتومیرٹھ کے ایک معیاری ہوسپٹل میں داخل کئے گئےلیکن مرض بڑھتا گیاجوں جوں دوا کی کامصداق ہواتو مدرسہ تشریف لےآئے ، چند دنوں کے بعدایک صبح نہایت ہشاش بشاس تھے،غسل وغیرہ کے بعداچھے سے کپڑے زیب تن فرمائے ،خوشی آپ کے چہرے بشرے سے ہویداتھی،ہم لوگ حضرت ناظم صاحب مدظلہ کے ہمراہ حاضرخدمت ہوئے توفرمایا کہ رات میں نے خواب میں ملک الموت کودیکھاجومجھ سے فرمارہے ہیں کہ تمہاری جگہ اب یہ نہیں وہ ہے،اس لئے اب میں مرنے کے لئے پوری طرح تیارہوں،میرے دل

میں جودردتھاوہ اب نہیں رہا،خودکوپوری طرح صحت مند محسوس کررہاہوں۔

حضرت مولانانسیم احمدغازی مظاہری شیخ الحدیث دارالعلوم جامع الہدی مرادآبادبھی ان ہی ایام میں سہارنپورمجلس شوری کے سلسلہ میں تشریف لائے ہوئے تھے،علامہ صاحب سے ملاقات کیلئے حسب معمول تشریف لے گئے احقرساتھ تھاان سے بھی ملک الموت کی زیارت وملاقات کا تذکرہ کیا۔

واپسی میں حضرت مولانانسیم احمدغازی مدظلہ نے احقرسے فرمایا کہ اب اندازہ یہ ہے کہ حضرت علامہ صاحب زیادہ دنوں تک حیات نہیں رہیں گےاس طرح اچانک صحت مندہوجانے کو''سنبھالا'' کہتے ہیں۔

نے حسرت تسلی ،نہ ذوق بے قراری
یک درد و صددوا ہے یک دست و صددعا ہے

## بہارآخرشد:

حضرت مولانانسیم احمدغازی مظاہری مدظلہ کی بات حرف حرف صحیح ثابت ہوئی ،کچھ ہی دنوں کے بعدپھراچانک طبیعت خراب ہوگئی توفوری طور پردہلی روڈسہارنپورکے شکشم ہوسپٹل میں داخل کئے گئے۔

ڈاکٹروں نے ہرممکن کوششیں کیں کہ آپ کامرض کنٹرول میں



آجائے لیکن ''مرض بڑھتا گیاجوں جوں دوا کی''حضرت کوافاقہ نہ ہوا،ایک مرض پرکنٹرول ہوتاتودوسرامرض رونماہوجاتا،بلڈپریشرکبھی اتناکم ہوجاتا کہ زندگی سے مایوسی ہونےلگتی اورکبھی اتنازیادہ ہوتا کہ زندہ رہنےکاامکان ختم ہوجاتا۔

بخاراس اقدرتھا کہ ڈاکٹروں کوبھی حیرت تھی،بخارکی شدت کی وجہ سے حضرت پرغشی طاری ہوجاتی ،جب ہوش میں آتے توکلمۂ طیبہ لاالہ الااللہ محمدرسول اللہ پڑھنے لگتے اوروہاں موجوداپنے خدام ومتعلقین سے فرماتے کہ گواہ رہنامیں بہ ہوش وحواس کلمہ پڑھ رہاہوں۔پھرپڑھتے من **قال لاالہ الااللہ دخل الجنۃ**۔

کبھی کبھی ہوش میں آتے تووہ دعاجوسرکاردوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے بوقت وفات مانگی تھی آپ بھی وہی دعاشروع کردیتے **اللھم الرفیق الاعلیٰ،اللھم الرفیق الاعلیٰ**۔

## آخری غذاآخری مشروب:

وفات سے پہلے کھانے کی کوئی بھی چیزپیش کی جاتی توسختی کے ساتھ منع کردیتے اورفرماتے کہ خواہش نہیں ہے لیکن اسی اثنامیں جناب مولانامفتی ابوالکلام قاسمی استاذحدیث مظاہرعلوم (وقف) سہارنپورخدمت میں پہنچے اورعرض کیا کہ حضرت !میں آپ کے لئے مدینہ طیبہ کی عجوہ کھجوریں لایاہوں تناول فرمائیں گے؟فرمایا کہ ہاں مدینہ طیبہ کی

کھجوریں کھاؤں گا،مفتی ابوالکلام نے کھجوریں پیش کیں جوتعداد میں پانچ تھیں ،حضرت نے پانچوں کھجوریں کھائیں۔پانی پینا پہلے سے چھوڑ رکھا تھالیکن جب مفتی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت میں آپ کے لئے زمزم بھی لے کر آیا ہوں،خوش ہو گئے اور فرمایا کہ ہاں! زمزم بھی پیوں گا۔ چنانچہ آپ نے برضاورغبت زمزم نوش فرمایااور پھر کلمہ پڑھنے لگے اور **اللّٰھم الرفیق الاعلی** پڑھااور جان جان آفریں کے سپرد کردی۔

قیدحیات و بندغم،اصل میں دونوں ایک ہیں
موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیوں

## چندمؤقر واردین:

انتقال کی خبرکلفت اثر بہت جلدملک اورملک سے باہر کانوں کان پہنچ گئی، دوردراز سے فون آنے لگے،نماز جنازہ میں حضرتؒ کی منشاء کے مطابق تعجیل پیش نظر رہی۔

نماز جنازہ میں شرکت کیلئے دارالعلوم دیوبند سے حضرت مولانا عبدالخالق سنبھلی نائب مہتمم،مولانا محمد عبداللہ معروفی،مفتی محمدراشداعظمی، وقف دارالعلوم دیوبند سے حضرت مولانامفتی فریدالدین قاسمی وغیرہ، گنگوہ سے مفتی خالدسیف اللہ،میرٹھ سے مولاناشاہین جمالی وغیرہ تشریف لے آئے۔



## تجہیز وتکفین:

انتقال کی خبرات ہی رات میں دورونزدیک کے مدارس وعلاقوں میں پہنچ گئی ،صبح ہی نماز جنازہ اورآخری زیارت کے لئے عوام وخواص کا ہجوم آنا شروع ہو گیا، دارالعلوم دیوبند کے علاوہ علاقہ کے مدارس سے علماء وطلبہ جوق درجوق آنے لگے، اتفاق کی بات تھی کہ حضرت ناظم صاحب مدظلہ انتقال سے چند گھنٹے پیشتر گجرات کے سفر پرروانہ ہو چکے تھے ،حضرت علامہ صاحب کے لائق فائق فرزندجناب مولانامحمدعمران قاسمی صاحب ان دنوں والدماجدکی خدمت اورہرممکن علاج ومعالجہ کے لئے یہیں موجود تھے ،علامہ صاحبؒ نے نماز جنازہ پڑھانے کی وصیت بایں الفاظ فرمائی تھی کہ بیٹے ویسے تونماز جنازہ پڑھانے کا حق تمہیں ہے لیکن تم اپنا یہ حق ناظم صاحب کو دیدینالیکن حضرت ناظم صاحب کے سفر پر ہونے کی وجہ سے مدرسہ کے احاطہ دارالطلبہ قدیم میں بعدنمازظہر جناب مولانامحمدعمران قاسمی نے نماز جنازہ پڑھائی ،جس میں کثیر تعداد میں طلبہ وعلماء، قرب وجوار کے دینی مدارس کے ذمہ داران اور ہمدردان مظاہرعلوم اوردارجدید کے طلبہ اوربعض اساتذہ نے شرکت کی۔

قبرستان حاجی شاہ کمال میں اپنے پیرومرشدفقیہ الاسلامؒ حضرت مفتی مظفرحسینؒ کے پہلو میں تدفین عمل میں آئی۔

اللہ تعالیٰ حضرت علامہ صاحبؒ کی قبر مبارک کو نور سے منور فرمائے، ان کی تمام روحانی وجسمانی اولاد اور متعلقین کو حضرت کے لگائے ہوئے علمی کاموں اور بتائے ہوئے رہنما طریقوں پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

## باقیات الصالحات:

### تصنیفات وتالیفات

تصنیف وتالیف کا مبارک سلسلہ حضرت علامہ صاحبؒ نے شروع ہی سے جاری رکھا ہے لیکن اپنی تصانیف کو جمع کرنے کا خیال کبھی نہیں آیا یہی وجہ ہے کہ آپ کے ذاتی کتب خانہ میں آپ کی اپنی تصانیف معدودے چند ملتی ہیں اور حیرت ہوتی ہے کہ پرانی تصانیف کے علاوہ جدید ترین تصنیفات بھی نہیں ملتی ہیں مثلاً فیض الامامین جو جلالین شریف کی شرح ہے عام کتب خانوں میں تو دستیاب ہے لیکن حضرت نے اپنے پاس جمع رکھنے کی ضرورت محسوس نہیں کی۔

بہرحال ''نیکی کر دریا میں ڈال'' والا فارمولہ بھی ہمارے اکابر کا اسوہ رہا ہے۔ اس لئے ذیل میں علامہ صاحب کی چند اہم کتابوں کا تعارف پیش خدمت ہے۔

### نصر الباری:

یہ بخاری شریف کی مکمل اُردو شرح ہے، جو عام فہم سلیس اور شستہ زباں میں تحریر کی گئی ہے، اس سے پہلے بخاری شریف کی مکمل اردو شرح موجود نہیں تھی۔ کل تیرہ جلدوں پر مشتمل ہے۔ مکتبہ زکریا دیوبند نے شائع کی ہے۔

### نصر المنعم:

مسلم شریف کا مختصر جامع نوٹ ہے، اس کتاب کی مقبولیت کا یہ عالم ہے کہ مختلف مکتبوں سے سال میں کئی کئی ایڈیشن شائع ہوتے ہیں۔ کل صفحات ۳۰۵ ہیں، سائز ۱۶:۔۳۰۔۲۰ ہے۔

سوال اور جواب کے انداز میں مسلم شریف کے ان اہم مباحث کو اختصار کے ساتھ جمع فرمایا ہے کہ مسلم کا لب لباب ہوگئی ہے۔

حضرت مولانا محمد سعیدی مدظلہ نے اس کتاب کی تعریف میں لکھا ہے کہ نصر المنعم بحل سوالات صحیح مسلم محدث عظیم، مصنف فخیم، عالم نبیل، بطل جلیل حضرت العلامہ مولانا محمد عثمان غنی مدظلہ (خلیفۃ ومجاز فقیہ الاسلام حضرت مولانا مفتی مظفر حسین) استاذ تفسیر وحدیث مظاہر علوم وقف سہارنپور کی تالیف لطیف ہے، جس میں صحیح مسلم کے کلیدی مباحث، اصولی وفروعی مسائل، اختلاف الائمہ اور ان کے محدثانہ ومحققانہ دلائل وبراہین نہایت آسان وسہل انداز میں اختصار وجامعیت کے ساتھ ودیعت رکھے گئے ہیں۔ یہ کتاب اپنی عظمت شان اور قوت برہان میں

مصنف کی دیگر کتب کی طرح ”دریا بہ حباب اندر“ کا مصداق ہے“۔

## نصر الحیات:

نصر الباری کی غیر معمولی مقبولیت کے باعث مختلف علمی حلقوں سے تقاضا شروع ہوا کہ نصر الباری کے طرز پر مشکوۃ شریف کی بھی شرح لکھیں، حضرتؒ نے عدیم الفرصتی کے باوجود مشکوۃ شریف کی مختصر، جامع اور آسان اردو زبان میں شرح لکھنی شروع کی۔

جس طرح حضرت نے نصر الباری کی شروعات کی تھی یعنی بخاری جلد ثانی کی کتاب المغازی سے اپنی شرح کی ابتدا کی تھی اسی طرح مشکوۃ شریف کی جلد ثانی سے نصر الحیات کی ابتدا فرمائی کیونکہ عموماً مشکوۃ کی جلد اول کی شروحات بسہولت دستیاب ہیں لیکن ثانی کی نہیں۔

مشکوۃ جلد ثانی کی پہلی جلد کا نمبر شمار پانچ ہے جس میں باب ۱۳/ سے باب ۱۷/ تک اور حدیث نمبر ۲۹۳۹ سے حدیث نمبر ۳۶۰۵ تک مشتمل ہے اس جلد میں کتاب النکاح، کتاب العتق، کتاب القصاص، کتاب الحدود، کتاب الامارۃ والقضاء شامل ہیں، کل صفحات ۴۸۸ ہیں

یہ کتاب پہلی بار ربیع الثانی ۱۴۳۱ھ مطابق مئی ۲۰۰۸ء میں زکریا بکڈپو دیوبند سے شائع ہوئی ہے۔

## فیض الامامین:

درس نظامی میں شامل تفسیر کی معرکۃ الآراء کتاب جلالین شریف کی شرح فیض الامامین تحریر فرمائی جو مکمل چھ جلدوں پر مشتمل ہے۔

ناشر نے اس شرح کی مندرجہ ذیل خصوصیات لکھی ہیں۔

☆ ترجمہ وتفسیر اتنی آسان اردو میں کی گئی ہے کہ عوام وخواص اس کو یکساں سمجھ سکیں۔

☆ تفسیر میں ربط آیات کے نام سے عنوان لگا کر سابقہ آیات سے ربط قائم کر دیا گیا ہے۔ جس سے کہ قاری کو مکمل مفہوم واضح ہو جائے گا۔

☆ تحقیق وتشریح کا عنوان لگا کر ہر آیت کی جامع تحقیق وتشریح کردی گئی ہے۔

☆ شان نزول کے تحت قرآن شریف کی آیتوں کے نازل ہونے کا سبب اور پس منظر بیان کر دیا گیا ہے۔

☆ مشکل عربی الفاظ کی تحقیق کے ساتھ ساتھ نحوی وصرفی ترکیب کا بھرپور اہتمام کیا گیا ہے، جس سے عام طبقہ کو بھی قرآن مجید سمجھنے میں مدد مل سکے۔

یہ کتاب مکتبہ فیض القرآن دیوبند سے شائع ہوئی ہے۔

## التقریر الکافی نوٹ بیضاوی شریف

نصر المنعم کے طرز پر سوال وجواب کے انداز میں بیضاوی شریف کا نہایت ہی مختصر، جامع اور عام فہم نوٹ ہے، جس سے دینی مدارس میں بیضاوی شریف کے طلبہ کو کتاب کے مشکل مباحث حل کرنے میں بہت آسانی ہوجاتی ہے۔

زکریا بکڈ پو کے مالک اور اس کتاب کے ناشر محترم ذوالفقار علی صاحب نے طبع اول کے موقع پر لکھا تھا کہ

''التقریر الکافی تالیف فرمودہ حضرت مولانا علامہ محمد عثمان غنی صاحب شیخ الحدیث مظاہر علوم وقف سہارنپور کی جامع ترین تفسیر وتشریح ہے، حضرت علامہ موصوف مدظلہ کو اللہ تعالیٰ نے حدیث وتفسیر میں ایک خاص ملکہ عطا فرمایا ہے۔ اسی وجہ سے اہل علم کے درمیان حضرت علامہ کی تصانیف مقبول ہیں، آپ کی تصانیف کی بہت سی خصوصیات ہیں۔

زیر نظر تفسیر وتشریح اگرچہ مختصر ہے مگر نہایت جامع اور اہم ترین مباحث پر مشتمل ہے۔ راقم الحروف اجازت خاص کے ساتھ اس کی طباعت کرا کر پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہے''

کئی مکتبوں سے یہ کتاب شائع ہو رہی ہے، جس میں زکریا بکڈ پو اور مکتبہ اسعدی سہارنپور قابل ذکر ہیں۔

## آئینۂ حقوق:

حضرت والا نے یہ کتاب معاشرہ کی اصلاح پر اس وقت لکھی تھی جب آپ کپڑے کی تجارت کر رہے تھے۔

پچاس صفحات پر مشتمل یہ کتابچہ حقوق کے موضوع پر قیمتی مضامین پر مشتمل ہے جس میں خاص طور پر حقوق العباد، حقوق الوالدین، حقوق زوج، حقوق زوجہ، حقوق اولاد اور حقوق مسلم وغیرہ قابل ذکر ہیں۔

مکتبہ اسعدیہ سہارنپور نے بھی یہ کتاب شائع کی ہے۔

## درایۃ الادب شرح ہدایۃ الادب:

درس نظامی میں عربی علم وادب کو جو افضلیت اور برتری حاصل ہے، اسی طرح عربی زبان میں جو وسعت اللہ تعالیٰ نے رکھی ہے اس کی نظیر دنیا کی کسی اور زبان میں نہیں ہے۔

حضرت علامہ صاحبؒ نے مشہور ومعروف کتاب ''درایۃ الادب''، جو پہلے برصغیر کے اکثر مدارس میں داخل نصاب اور علماء وصلحاء کے زیر مطالعہ تھی۔ حضرت علامہ صاحبؒ نے اس کتاب کی شرح لکھنے کی ضرورت محسوس کی اور آپ کے بعض رفقاء نے اس جانب خصوصی طور پر توجہ دلائی تو آپ نے حسب عادت سہل انداز میں اس کی شرح سپرد قلم فرمائی۔

یہ کتاب سب سے پہلے بنگلہ دیش سے شائع ہوئی تھی۔ اب یہ کتاب نایاب ہوچکی ہے۔

## جامعہ عثمانیہ:

حضرت علامہ صاحبؒ چونکہ بہار کے رہنے والے تھے جہاں شمس الہدی بورڈ سے ملحق ''سرکاری مدارس'' کی بڑی تعداد دینی تعلیم کے نام پر دین اور تعلیم کی روح مسخ کرنے کے درپے ہے، بورڈ سے ملحق تقریباً تمام مدارس کا نصاب تعلیم اور نظام تربیت نہایت درجہ ابتری کا شکار ہے، سرکاری تعطیلات، سرکاری وفود کی تملق و چاپلوسیاں، آفیسران کی دی جانے والی رشوتیں اور سچے جھوٹے کاغذات کے سہارے ترقی کی خواہشات نے حقیقت یہ ہے کہ اُن مدارس کی روح کو جونا قابل تلافی نقصان پہنچایا ہے اور وہاں پروان چڑھنے والی نسل کی دماغی وذہنی جوکایاپلٹ ہوئی ہے اس کی زہرناکیوں اور خطرناکیوں کا احساس دیگر صاحبان علم وبصیرت کے ساتھ حضرت الاستاذ مولانا علامہ محمد عثمان غنیؒ کو بھی بدرجۂ اتم تھا چنانچہ اسی درد اور فکر کو لے کر ۲۰۰۸ء میں حضرتؒ نے اپنے وطن چلمل ضلع بیگوسرائے میں ایک مدرسہ کی بنیاد رکھی جو آزادی کے ساتھ دین کی تعلیم اور مسلم بچوں کی عمدہ تربیت کر سکے۔

اس مدرسہ کے سنگ بنیاد کے موقع پر دیگر حضرات اہل علم کے علاوہ لال باغ شاہی مسجد کے امام وخطیب اور شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عمران ازہری بھی تشریف لائے تھے۔

جامعہ عثمانیہ کے بانی محترم کا اخلاص وللّٰہیت اور علاقہ میں اس کی تعلیمی وتربیتی عمدگی کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ مدرسہ چند سال میں اتنی ترقی پاچکا ہے جہاں تک پہنچنے کے لئے عام طور پر دسیوں سال کا عرصہ لگ جاتا ہے۔

## اولاد واحفاد:

حضرت نے دوشادیاں کی تھیں پہلی بیوی کا انتقال ۱۹۵۵ء میں ہوا جن سے کوئی نرینہ اولاد نہیں ہوئی البتہ تین صاحب زادیاں تولد ہوئیں جو حضرتؒ ہی کی حیات میں فوت ہوگئیں۔

حضرت نے پہلی بیوی کے انتقال کے بعد دوسری شادی کی، دوسری بیوی سے تین صاحب زادیاں اور ایک صاحب زادے مولانا محمد عمران قاسمی ہیں، سبھی لوگ الحمدللہ حیات ہیں۔

مولانا محمد عمران کی والدہ ماجدہ یعنی حضرت کی دوسری بیوی کا انتقال حضرتؒ کے وصال سے دو سال پہلے ۵/رمضان المبارک ۱۴۳۰ھ کو ہوا تھا۔

## تشکر وامتنان:

تعزیت مسنونہ کے لئے ملک وبیرون ملک سے اہل علم اورحضرت علامہ صاحبؒ کے متعلقین کی آمد کا سلسلہ کافی دنوں تک جاری رہا۔

اسی طرح ملک کے مختلف دینی اداروں میں حضرت علامہ صاحب کے لئے قرآن خوانی، ایصال ثواب، دعاء مغفرت اورتعزیتی نشستوں کااہتمام کیا گیا،جس کی تفصیلات مختلف اخبارات کے ذریعہ معلوم ہوتی رہیں۔

احقران تمام حضرات کادل کی گہرائیوں سے شکرگزارہے جنہوں نے استاذ محترم کے لئے خصوصی دعاؤں کااہتمام فرمایااسی طرح ان تمام اخبارات اورویب سائٹ کے مدیران گرامی کا بھی ممنون ہوں جنہوں نے علامہ صاحبؒ کے تعلق سے خبروں کواہتمام سے شائع کیا۔

**أسأل اللہ سبحانہ أن ینفع بہ قبل الناس نفسی وأن یجعلہ ذخراًإلیٰ فی یوم رمسی۔ولایفوتنی أن أذکر بالخیر من أعان علیٰ إتمام ھذاالکتاب ونشرہ۔**

**أسأل اللہ لی ولھم التوفیق والاجتماع فی مستقر رحمتہ فی دارالکرامۃ والحمدللہ أولاً،والحمدللہ آخراً۔ولاحول ولاقوۃ إلاباللہ العلیّ العظیم وصلیٰ اللہ علیٰ نبینامحمدوآلہ وصحبہ وسلم۔**

ناصرالدین مظاہری

”مدیرماہنامہ آئینۂ مظاہرعلوم“

مدرسہ مظاہرعلوم (وقف) سہارنپور

۱۵ر ج ۲ر ۱۴۳۲ھ

کہتی ہے تجھے خلق خداغاتبانہ کیا

# تعزیتی اجلاس

۱۵رجنوری کومظاہرعلوم وقف سہارنپورکی دارالحدیث میں حضرت مولاناعلامہ محمدعثمان غنیؒ کے انتقال پرملال پرایک تعزیتی پروگرام منعقد ہوا،جس میں ہزاروں طلبہ اوراساتذہ نےشرکت کی۔

پروگرام کا آغاز محمدشاہ کشمیری کی تلاوت کلام پاک سے ہوا،مولوی علی اکبر چمپارنی نے حضرت کی شان میں مرثیہ پڑھا،مفتی محمدعلی حسن مظاہری نے کہا کہ علامہ صاحب طلبہ کے لئے نہایت شفیق ومہربان بلکہ باپ کے درجہ میں تھے۔

## مولانامحمداحکام قاسمی:

مولانامحمداحکام قاسمی نے کہا کہ علامہ صاحب کی یکسوئی،خاموش مزاجی،علمی شغف اورتصنیفی مشاغل کانتیجہ نصرالباری اورنصرالحیات جیسی

بلند پایہ کتابوں کی شکل میں ہمارے سامنے ہے۔

## مولانا محمد غیور قاسمی:

مولانا محمد غیور قاسمی نے کہا کہ موصوف نے ہزاروں طلبہ کو انگلی پکڑ کروادی علم وعرفان میں چلنا سکھایا ہے۔

## مولانا جمیل احمد مظاہری:

مولانا جمیل احمد مظاہری نے کہ علامہ صاحب میرے استاذ تو نہیں تھے لیکن ان کے علمی انہماک اور خدمات حدیث کی وجہ سے مولانا کی قدرومنزلت میرے دل میں موج زَن ہے۔

## مولانا محمد عمران قاسمی:

صاحبزادۂ گرامی مولانا محمد عمران قاسمی نے اس المناک حادثہ پر بلیغ گفتگو فرمائی۔

## نائب قاضی شہر جناب ندیم اختر:

نائب قاضی شہر جناب ندیم اختر نے مظاہر علوم اور اکابر مظاہر سے اپنے خانوادہ کے قدیم تعلقات پرروشنی ڈالی اور کہا کہ مولانا کا انتقال ناقابل تلافی نقصان ہے۔

## مفتی محمود عالم مظاہری:

مفتی محمود عالم مظاہری نے علامہ صاحب کی مختلف خوبیوں کا تذکرہ کیا اور کہا کہ علامہ صاحب بہترین مقرر، شاندار مناظر اور کامیاب محدث ومفسر تھے۔

## مفتی ناصرالدین مظاہری:

ناظم پروگرام مفتی ناصرالدین مظاہری نے کہا کہ وقت کی قدردانی اور ہمہ وقت علمی مشاغل علامہ صاحب کا خاص وصف تھا۔

## مولانا نثار احمد مظاہری:

پروگرام کی صدارت مولانا نثار احمد مظاہری نے کی اور صدارتی کلمات میں کہا کہ تعزیت کس سے کی جائے حقیقت یہ ہے کہ ہم سب تعزیت کے مستحق ہیں اور اب ہمارا فرض یہ ہے کہ حضرت علامہ صاحبؒ کے علوم ومعارف کو آگے بڑھائیں اور روزآنہ ایصال ثواب کرتے رہیں۔

## مولانا حکیم محمد عبداللہ مغیثی:

اس درمیان معروف عالم دین مولانا حکیم محمد عبداللہ مغیثی نے فون پر تعزیت مسنونہ کی اور فرمایا کہ میں سفر میں ہونے کی وجہ سے نہ آسکا، اللہ تعالیٰ مظاہر علوم کو حضرت کا نعم البدل ، پسماندگان کو صبر جمیل اور علامہ صاحب

کوجنت الفردوس نصیب فرمائے۔

پروگرام میں مولانا احمد سعید مظاہری، مولانا محمد سلمان مظاہری ، مولانا خورشید مظاہری، مولانا مستقیم مظاہری اور مفتی محمد نعیمی وغیرہ نے بھی شرکت کی۔

رات ۱۱؍ بجے مولانا نثار احمد مظاہری کی دعا پر یہ پروگرام ختم ہوا۔

ان من الشعر لحکمة (الحدیث)

# کلام منظوم

## موت کی آغوش میں وہ باندھ کر رخت سفر

موت کی آغوش میں وہ باندھ کر رخت سفر
ہو گیا دنیا سے رخصت ،آج عثمان غنی
وہ محدث ،وہ مفکر، صاحب فکر و نظر
تھا یقینا جو علم بردار فکر و آگہی
اب وہ عثمان غنی اس دار فانی میں کہاں
جو وفا کے طور پر، دیتا تھا درس آگہی
طالبان علم ہیں فرقت میں اس کی اشکبار
علم کے میدان میں، جس نے بسر کی زندگی

دارفانی سے وہ اٹھا، مردحق گوحق نگر
تھا ظفرؔ ''معجز قلم'' جو ''شیخ عثمانِ غنیؒ''

۲۲۹ + ۱۷۲۱ = ۲۰۱۱

نتیجۂ فکر

علامہ سید عبدالعزیز ظفر جنکپوری

امام وخطیب شاہی مسجد خواہ پیر، فرینڈس کالونی نئی دہلی ۶۵

## تاریخ رحلت حضرت علامہ محمد عثمان غنیؒ

ہشت بُد صفرالمظفر سیزدہ بُد جنوری
شد رواں از دارفانی علامہ عثماں غنی
بست وصد و یازدہ ہم بود سال عیسوی
گفت داعی اجل لبیک عثمانِ غنی
سال ہجری چہاردہ صدہم وسی ودوہم
کن رقم تاریخِ رحلت حضرت عثماں غنی
روز پنجشنبہ چہار ساعت چوں شد وقت سحر
کرد رحلت حضرت العلام عثمانِ غنی

از

حافظ محمد طیب خوشنویس

بڈھاکھیڑہ سہارنپور

## مرثیہ بروفات حضرت علامہ محمد عثمان غنیؒ

بموقع تعزیتی نشست:

بمقام: دارالحدیث مظاہر علوم (وقف) سہارنپور

مورخہ: ۱۵ر جنوری ۲۰۱۱ء بعد نماز عشاء

از: مولوی علی اکبر چمپارنی

متعلم عربی ششم مظاہر علوم وقف سہارنپور

صدحیف آج حضرت عثمان چلے گئے
لاکھوں میں جو تھے ایک وہ انسان چلے گئے
اللہ وارثین کو صبر جمیل دے
مغموم کرکے شہر خموشاں چلے گئے
دیوار و در اداس مظاہر کے ہوگئے
علم وعمل کے لعل بدخشاں چلے گئے
تاحشران کی قبر بھی جنت نشاں رہے
دنیا سے لیکے دین کاساماں چلے گئے

# اللہ نے دی ان کو یوں موت دُلاروں میں

ناصرالدین مظاہری

۱۸ر جمادی الاخریٰ ۱۴۳۲ھ کی رات میں اچانک حضرت الاستاذ مولانا علامہ محمد عثمان غنیؒ کی یاد آنے لگی۔ مصرع اول ''غمگین صدائیں ہیں رنگین شراروں میں'' دماغ میں آکر زبان سے وارد ہوا تو قلم کاغذ سنبھالا اور اسی ردیف وقافیہ اور بحر پر درج ذیل نظم منظوم ہوگئی۔

یہ نظم قواعد اور ضوابط کے اعتبار سے یا اوزان وبحور کے لحاظ سے صحیح ہے یا نہیں اس کا فیصلہ اس فن کے ماہرین ہی کر سکتے ہیں کیونکہ شعر گوئی احقر کا کبھی میدان نہیں رہا۔ میرے استاذ حضرت مولانا انعام الرحمن تھانویؒ اگر حیات ہوتے تو ان سے اصلاح لے لیتا اب تو قحط الرجال کا یہ عالم ہے کہ کہیں کوئی استاذ نظر نہیں آتا۔ (ناصرالدین مظاہری)

غمگین صدائیں ہیں رنگین شراروں میں
دنیا سے گئے لیکن ...موجود نظاروں میں
قرآن وحدیث وتفسیر کیا گیا نہ پڑھاتے تھے
اخلاص و وفا کے پیکر سوتے ہیں قراروں میں
عثمان غنی تم نے کیا کیا نہ کئے جادو
کچھ لوگ تو ہیں رنجیں کچھ تو ہیں فگاروں میں
سنجیدہ متیں تم سا گرویدہ حسین تم سا
پانا تو ہے اب مشکل لاکھوں میں ہزاروں میں
اب شیخ حدیث ایسا ملنا تو نہیں ممکن
ڈھونڈیں گے مگر پھر بھی ستاروں میں غباروں میں
دنیائے شریعت میں دنیائے طریقت میں
ملنا تو نہیں ممکن گردوں کے کناروں میں
وہ کلمہ طیبہ بھی پڑھتے رہے آخر تک
اللہ نے دی ان کو یوں موت دلاروں میں
اب اشک بہانے سے حاصل نہیں ہے کچھ بھی
جا کر وہ مزے سے اورسوتے ہیں چناروں میں
خلوت میں بھی مفتی جی! جلوت میں بھی مفتی جی
کیا خوب رفاقت ہے قبروں کے حصاروں میں
مولیٰ تو رحم کرنا آقا تو کرم کرنا
ناصؔر ہے غلام ادنیٰ عثماں کے فخاروں میں

# قطعہ تاریخ وفات

اے مظاہر! تیرے عثمان غنی
آج جنت میں جاکر سوگئے
سال رحلت واصفؔی نے یہ کہا
آہ! عاشق زار رخصت ہوگئے

۲ ۰ ۱ ۱

حافظ قاسم الواصفی طاہرپوری

# عرض ناشر

حضرت مولانا علامہ محمد عثمان غنیؒ نے جن حضرات کو بیعت فرمایا ہے یا جن خوش نصیب حضرات کو حضرت والا سے خلعت خلافت حاصل ہوئی ہے ،یا جن کے پاس حضرت کی کوئی مطبوعہ یا غیر مطبوعہ تحریر وتقریر موجود ہے تو براہ کرام اس کتاب کے مرتب ''ناصرالدین مظاہری'' تک پہنچا کر حضرت کے کاز اور مشن کو آگے بڑھانے میں ہمارا تعاون فرمائیں۔

**ان اللّٰہ لایضیع اجر المحسنین**

ذوالفقار علی

خادم زکریا بکڈپو۔دیوبند